مستحقین اہل ایمان کی راہ کو واضح کرے اور ان اہل بدعت لوگوں کے راہ سے بعید ہو جنہوں نے ارسطو وغیرہ فلاسفہ کے نقش پر چلتے ہوئے اَربابِ کُتب منزلہ کے مسلک سے روگردانی کی اور کتاب وسنّت کو پس پشت ڈال دیا۔لیکن میرے اور اس مقصد کے مابین مختلف تفکرات ومشاغل کی کثرت حائل تھی یہاں تک کہ ایسے لوگوں نے اصرار کرتے ہوئے اس امر کی ضرورت ظاہر کی جن کی اُمیدوں کو پورا کرنے اور مطالبہ تسلیم کرنے کے بغیر مجھے چارہ نہ تھا۔لہٰذا مولوی محمد احسن امروہوی اور اس کے ہم مسلک لوگوں کو جنہوں نے میری کتاب شمس الہدایہ پر اعتراض کیے تھے جواب دینے اور مرزا قادیانی نے سورۂ فاتحہ کی تفسیر میں جو غلطیاں کیں، اُن کی اصلاح اور اُس کے دعویٔ اعجاز کے ابطال کے لیے اپنے مقصد کی ابتداء کرتا ہوں اور اس کام میں اللہ تعالیٰ کے فضل پر اعتماد کرتے ہوئے حضور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کا دامن گیر ہوں۔خدا تعالیٰ میرا بہتر قوی حامی ہے۔اور حضور علیہ السلام بہتر شفیع ہیں۔میرے ماں باپ اور جسم وجان سب آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر فدا ہوں۔